| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| اس سال کے اہم واقعات | ۶۹۰ |
| ۱۵۰ھ شروع ہوا | ۶۹۰ |
| اس سال کے اہم واقعات | ۶۹۰ |
| اوران کا ذکر | ۶۹۰ |
| خازم کو فوجی اختیارات ملنا | ۶۹۰ |
| جنگی پسپائی | ۶۹۱ |
| مسلمانوں کی فتح | ۶۹۲ |
| حج انتظامی عہدے | ۶۹۳ |
| ۱۵۱ھ ہجری شروع ہوا | ۶۹۳ |
| اس سال کے اہم واقعات | ۶۹۳ |
| عمر بن حفظ کی سندھ سے علیحدگی اور ہشام بن عمرو کا تقرر | ۶۹۴ |
| سندھ کے گورنر کے لیے غور | ۶۹۵ |
| رصافہ کی تعمیر | ۶۹۵ |
| قثیم بن عباس کی خفیہ تدبیر | ۶۹۸ |
| منصور کی حکومت میں استحکام | ۶۹۹ |
| موسم گرما کی مہم | ۶۹۹ |
| اسد کا قتل | ۷۰۰ |
| انتظامی عہدے | ۷۰۰ |
| ۱۵۲ھ ہجری شروع ہوا | ۷۰۱ |
| اس سال کے اہم واقعات | ۷۰۱ |
| ۱۵۳ھ ہجری شروع ہوا | ۷۰۱ |
| اس سال کے اہم واقعات | ۷۰۱ |
| ابوایوب المور یانی پر عتاب | ۷۰۲ |
| اہم واقعہ لمبی ٹوپیاں پہنے کا حکم | ۷۰۲ |
| ۱۵۴ھ ہجری شروع ہوا | ۷۰۳ |
| اس سال کے اہم واقعات | ۷۰۳ |
| ۱۵۵ھ ہجری شروع ہوا | ۷۰۳ |
| اس سال کے اہم واقعات | ۷۰۳ |
| رافقہ کی تعمیر | ۷۰۴ |
| کوفہ کے گرد خندق اور فصیل کی تعمیر | ۷۰۴ |
| قیصر روم سے صلح | ۷۰۴ |
| عباس بن محمد پر عتاب کا واقعہ | ۷۰۴ |
| انتظامی تبدیلیاں | ۷۰۵ |
| محمد بن سلیمان بن علی کی کوفہ سے علیحدگی | ۷۰۵ |
| ابوالجبار کا قتل | ۷۰۵ |
| منصور کا خط محمد کے نام | ۷۰۶ |
| محمد کی گورنری سے معزولی اور بحالی | ۷۰۶ |
| انتظامی عہدے | ۷۰۷ |
| ۱۵۶ھ ہجری شروع ہوا | ۷۰۷ |
| اس سال کے اہم واقعات | ۷۰۷ |
| عمرو بن شداد کا قتل | ۷۰۷ |
| حج کے انتظامی عہدے | ۷۰۸ |
| ۱۵۷ھ ہجری شروع ہوا | ۷۰۸ |
| اس سال کے اہم واقعات | ۷۰۸ |
| یحییٰ کا قتل | ۷۰۸ |
| اعامر بن رکا عسل کا انتقال | ۷۰۹ |
| پل کی تعمیر | ۷۰۹ |
| انتظامی تبدیلیاں | ۷۰۹ |
| ۱۵۷ھ ہجری شروع ہوا | ۷۰۹ |
| اس سال کے اہم واقعات | ۷۰۹ |
| عومی بن کعب کی برطرفی تقدر خالد کا گورنر بننا | ۷۰۹ |
| یحییٰ کا گورنر بننا | ۷۱۱ |
| منصور کو چوٹ لگنا | ۷۱۲ |
| مسیب کی برطرفی | ۷۱۲ |
| غلاموں کی تقسیم | ۷۱۲ |
| گرفتاریاں | ۷۱۳ |
| منصور کا انتقال | ۷۱۴ |

| عنوان | صفحہ |
| --- | --- |
| منصور کے علاج سے متعلق روایات | ۷۱۴ |
| وفات کے دوسرے دن دربار کی کیفیت | ۷۱۵ |
| منصور کی تجہیز و تکفین | ۷۱۶ |
| ابو منصور کی عمر اور عہد حکومت | ۷۱۶ |
| ابو جعفر کے ذاتی حالات | ۷۱۷ |
| سیرت وصورت | ۷۱۷ |
| عیسی کے نام ایک خط | ۷۱۷ |
| منصور کے گھر کی حالت | ۷۱۷ |
| دربار کے مختلف واقعات | ۷۱۸ |
| مجاہد کی تقریر | ۷۲۰ |
| منصور کا مجاعہ کی تقریر پسند کرنا | ۷۲۱ |
| مجاعہ کا انعام | ۷۲۲ |
| چار اہم آدمی | ۷۲۲ |
| عامل کی معافی | ۷۲۲ |
| لگان کے محصل کو تنبیہ | ۷۲۳ |
| حضرموت کے گورنر کی معزولی | ۷۲۳ |
| سہیل کا واقع | ۷۲۳ |
| خارجی کو معاف کرنے کا واقع | ۷۲۳ |
| مہدی کی بیعت کے دن کا اہم واقع | ۷۲۴ |
| حجاج کے متعلق ابو جعفر کی رائے | ۷۲۴ |
| ایک تمیمی کی دربار میں حاضری | ۷۲۵ |
| روزانہ کے معمولات | ۷۲۶ |
| دربار میں مختلف قسم کے لوگوں کا ذکر | ۷۲۶ |
| مہدی کے لیے ہدایات | ۷۲۷ |
| خالصہ کے سردار کا واقع | ۷۲۷ |
| پیوند لگانے کا ذکر | ۷۲۸ |
| شاعر کی زائد رقم ضبط | ۷۲۸ |
| رقم کی بازیابی | ۷۲۹ |
| مہدی کو تنبیہ | ۷۲۹ |
| ابن عطا کے احوال سے متعلق گفتگو | ۷۳۰ |
| نجومی کے لیے ایک درہم | ۷۳۰ |
| غلام کی دولت کے متعلق تفصیل بتانا | ۷۳۰ |
| باروسا کے گورنر کے ساتھ سلوک | ۷۳۰ |
| قسم کا معنی بیان کرنا | ۷۳۱ |
| تحائف میں فرق کی وجہ | ۷۳۱ |
| ابن ہبیر کے محصور ہونے کا ذکر | ۷۳۱ |
| ابو جعفر اور راز ہر السمان کا عجیب واقع | ۷۳۲ |
| شیر اور سور کے واقع کا بیان | ۷۳۲ |
| بوڑھے کا انعام لینے کا واقع | ۷۳۲ |
| اہل کوفہ کی اصلاح کا طریقہ | ۷۳۳ |
| اصلبغ کا واقع | ۷۳۳ |
| اصبغ کا قتل | ۷۳۴ |
| داڑھی پر خضاب لگانے کی عادت | ۷۳۴ |
| بنی امیہ کے بارے میں معلومات | ۷۳۴ |
| نجرے کی حالت | ۷۳۴ |
| معزول عہدے دار کے ساتھ معاملہ | ۷۳۵ |
| محمد بن عبید اللہ کی معزولی کا واقع | ۷۳۵ |
| ایک پہرہ دار کے ساتھ سختی کرنے کا واقع | ۷۳۵ |
| اشعب کی بیٹے سے گفتگو | ۷۳۶ |
| گرمیوں میں خس استعمال کرنے کا معمول | ۷۳۶ |
| غلط عقیدہ والوں کے خلاف ردعمل | ۷۳۷ |
| عبداللہ کے معاملے میں ردعمل | ۷۳۷ |
| اہل شام کو معاف کرنا | ۷۳۸ |
| زید نامی غلام کی بیٹیوں کا معاملہ | ۷۳۸ |
| رشتہ داروں میں رقم تقسیم کرنا | ۷۳۸ |
| اہل مدینہ کا حصہ | ۷۳۹ |
| بیماری کی خبر | ۷۳۹ |
| محمد کو زہر پلانے کا موقع | ۷۴۰ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| منصور کا بیوی سے ایک معاہدہ | ۷۴۱ |
| شراب کے شیدائی مہمان کا واقعہ | ۷۴۱ |
| پھل بیچنے کے متعلق ہدایات | ۷۴۱ |
| مقولے اور دعائیں | ۷۴۲ |
| حج کے موقع پر تقریر | ۷۴۳ |
| ایک اور خطبہ | ۷۴۳ |
| بغداد کی جامع مسجد میں خطبے کا واقع | ۷۴۴ |
| خطبہ مکہ کے متعلق ابن ماعد کی روایت | ۷۴۵ |
| حادثات کے بعد ردعمل | ۷۴۶ |
| اولاد حسن کی گرفتاری پر خطبہ | ۷۴۷ |
| مدائن کی تقریر | ۷۴۹ |
| کاتب پر ناراضگی | ۷۴۹ |
| تنخواہوں کی شرح | ۷۵۰ |
| عاملان پٹہ کے فرائض | ۷۵۰ |
| ولید کے ذکر پر ردعمل | ۷۵۱ |
| آرمینا کے گورنر کی معزولی | ۷۵۱ |
| فلسطین میں خروج کرنے والی گرفتاری | ۷۵۱ |
| عامل کے خلاف ردعمل | ۷۵۲ |
| تعمیر مسجد کی اجازت | ۷۵۲ |
| چند مختصر واقعات | ۷۵۲ |
| قمیض اور چادر خریدنے کا معاملہ | ۷۵۴ |
| خوش پوشی کا حکم | ۷۵۴ |
| ہشام کے متعلق بدگوئی پر تنبیہ | ۷۵۴ |
| عرب خادم کی آزادی | ۷۵۴ |
| فضل کا قتل | ۷۵۵ |
| فضل کے قاتل کے متعلق گفتگو | ۷۵۵ |
| منصور کی اولاد اور بیویاں | ۷۵۶ |
| منصور کی وصیتیں | ۷۵۷ |
| قصر عبوریہ کے سفر میں وصیتیں | ۷۵۷ |
| پٹارے کے متعلق وصیت | ۷۵۷ |
| اپنے شہر کے متعلق وصیت | ۷۵۷ |
| خاندان والوں کے بارے میں نصیحت | ۷۵۸ |
| غلاموں اور اہل خراسان کے لیے وصیت | ۷۵۸ |
| متفرق وصیات | ۷۵۸ |
| قرض کی ادائیگی کی وصیت | ۷۵۸ |
| خزانے کے متعلق وصیت | ۷۵۹ |
| سفر حج کے وقت متفرق وصایا | ۷۵۹ |
| دوسری روایت | ۷۶۱ |
| ایک مکان پر منصور کی موت سے متعلق اشعار | ۷۶۱ |
| ہاتف غیبی کے اشعار | ۷۶۲ |
| مہدی کی خلافت | ۷۶۳ |
| نام۔ محمد بن عبداللہ بن محمد علی بن عبداللہ بن العباس | ۷۶۳ |
| مہدی کی بیعت کے واقعات | ۷۶۳ |
| ابوجعفر کا منشور | ۷۶۴ |
| مہدی کے لیے بیعت | ۷۶۵ |
| منصور کی تجہیز و تکفین | ۷۶۵ |
| ۱۵۹ ہجری شروع ہوا | ۷۶۸ |
| اس سال کے اہم واقعات | ۷۶۸ |
| موسم گرما کی مہم | ۷۶۸ |
| انتظامی تبدیلیاں | ۷۶۸ |
| ہندوستان کی مہم | ۷۶۹ |
| قیدیوں کی رہائی | ۷۶۹ |
| حسن بن ابراہیم کی جیل خانہ سے | ۷۶۹ |
| نصیر کے پاس تبدیلی کے اسباب | ۷۶۹ |
| اسمعیل کی برطرفی | ۷۷۱ |
| کوفہ کے اہم عہدے | ۷۷۲ |
| بصرہ کی انتظامی تبدیلی | ۷۷۲ |

| عنوان | صفحہ |
| --- | --- |
| مصر میں تبدیلی | ۷۷۲ |
| یمامہ کی انتظامی تبدیلی | ۷۷۳ |
| عیسیٰ کو ولی عہد سے الگ کرنے کی کوشش | ۷۷۳ |
| حج | ۷۷۳ |
| انتظامی عہدے | ۷۷۳ |
| ۱۶۰ھ ہجری شروع ہوا | ۷۷۵ |
| اس سال کے واقعات | ۷۷۵ |
| یوسف بن ابراہیم کی بغاوت | ۷۷۵ |
| عیسیٰ کے ولی عہد کے متعلق روایاں | ۷۷۵ |
| مہدی کی تقریر | ۷۷۶ |
| موسیٰ کی بیعت | ۷۷۷ |
| عیسیٰ کی تحریر | ۷۷۷ |
| یاربد پر حملہ | ۷۷۹ |
| آل ابی بکر پر احسان | ۷۸۰ |
| بصرہ کے گورنر کے نام خط | ۷۸۱ |
| حکم کا نفاذ | ۷۸۲ |
| انتظامی تبدیلیاں | ۷۸۴ |
| کعبہ سے غلافوں کا اتارنا | ۷۸۴ |
| صدقہ | ۷۸۴ |
| مسجد نبوی کی توسیع | ۷۸۵ |
| انتظامی تبدیلیاں | ۷۸۵ |
| ۱۶۱ھ ہجری شروع ہوا | ۷۸۵ |
| اس سال کے واقعات | ۷۸۵ |
| حکیم المقنع کا خروج | ۷۸۵ |
| عبداللہ بن محمد مہدی کے دربار میں | ۷۸۶ |
| قتل کے فیصلے کا عجیب واقعہ | ۷۸۶ |
| موسم گرما کی مہم | ۷۸۷ |
| بصرہ کی جامع مسجد میں توسیع | ۷۸۷ |
| یعقوب کا امین بننا | ۷۸۷ |
| ابوعبداللہ کے زوال کے اسباب | ۷۸۸ |
| انتظامی تبدیلیاں | ۷۹۰ |
| ۱۶۲ھ ہجری شروع ہوا | ۷۹۰ |
| اس سال کے واقعات | ۷۹۰ |
| اس سال عبدالسلام الخارجی کا قنسرین میں قتل | ۷۹۱ |
| اس کے قتل کی تفصیل | ۷۹۱ |
| عبدالسلام الخارجی کا قتل | ۷۹۱ |
| محکمہ پیائش کا قیام | ۷۹۲ |
| روزینے مقرر ہونا | ۷۹۲ |
| انتظامی تبدیلیاں | ۷۹۲ |
| حج | ۷۹۳ |
| انتظامی عہدے | ۷۹۳ |
| ۱۶۳ھ ہجری شروع ہوا | ۷۹۳ |
| اس سال کے واقعات | ۷۹۳ |
| مقنع کی ہلاکت | ۷۹۳ |
| صائفہ کی مہم کیلئے بھرتی | ۷۹۳ |
| ابن قحطبہ امیر المومنین کے دربار میں | ۷۹۴ |
| رشید کو جہاد کیلئے بھیجنا | ۷۹۵ |
| توشتہ کی تحریر | ۷۹۵ |
| رومیوں کے خلاف مہم میں فتح | ۷۹۶ |
| یحییٰ کا منشی بننا | ۷۹۶ |
| عبدالصمد کی برطرفی | ۷۹۶ |
| عبدالصمد کی برطرفی کے اسباب | ۷۹۷ |
| زندیقوں کا قتل | ۷۹۷ |
| فوج کا معائنہ | ۷۹۷ |
| قلعہ کی فتح | ۷۹۸ |
| بیت المقدس جانا | ۷۹۸ |
| انتظامی تبدیلیاں | ۷۹۸ |
| ۱۶۴ھ ہجری شروع ہوا | ۷۹۹ |

| عنوان | صفحہ |
| --- | --- |
| اس سال کے واقعات | ۷۹۹ |
| روم کی طرف پیش قدمی | ۷۹۹ |
| محمد بن سلیمان کی برطرفی | ۷۹۹ |
| سفیر حج | ۷۹۹ |
| عبداللہ بن سلیمان کی معزولی | ۸۰۰ |
| انتظامی عہدے | ۸۰۰ |
| ۱۶۵ھ ہجری شروع ہوا | ۸۰۰ |
| اس سال کے واقعات | ۸۰۰ |
| موسم گرما کی مہم | ۸۰۱ |
| رومیوں کے معاہدہ کی شرائط | ۸۰۱ |
| شرائط مقرر کرنے کی وجہ | ۸۰۱ |
| ملنے والا سامان | ۸۰۱ |
| ۱۶۶ ہجری شروع ہوا | ۸۰۲ |
| اس سال کے واقعات | ۸۰۲ |
| عبیداللہ کی مفرولی | ۸۰۲ |
| یعقوب بن داؤد سے مہدی کی ناراضگی | ۸۰۳ |
| داؤد کا مال ضبط ہونا | ۸۰۳ |
| داؤد کی اولاد کی گرفتاری و رہائی | ۸۰۳ |
| تمام امور یعقوب کے حوالے | ۸۰۴ |
| تعلقات کی خرابی کا پہلا سبب | ۸۰۵ |
| عورتوں کے قصے | ۸۰۶ |
| یعقوب کے لئے عطایا | ۸۰۶ |
| یعقوب کو ایک علوی قتل کرنے کا حکم | ۸۰۷ |
| یعقوب کی علوی سے گفتگو | ۸۰۷ |
| واقعہ کی اطلاع مہدی کے پاس | ۸۰۸ |
| مہدی کا یعقوب کو بلانا | ۸۰۸ |
| یعقوب کی گرفتاری | ۸۰۸ |
| رہائی | ۸۰۹ |
| مہدی کا نبیذ کو ناپسند کرنا | ۸۰۹ |
| یعقوب کا اپنی معزولی کیلئے خلیفہ سے درخواست دینا | ۸۰۹ |
| یعقوب کے بیٹے کے لئے عطا | ۸۱۰ |
| یعقوب کا بیمار ہونا | ۸۱۰ |
| یعقوب کی گرفتاری | ۸۱۱ |
| یعقوب اور اسحاق پر تشدد | ۸۱۱ |
| دیگر مختصر واقعات | ۸۱۲ |
| ۱۶۷ھ ہجری شروع ہوا | ۸۱۳ |
| اس سال کے واقعات | ۸۱۳ |
| طبرستان کی مہم | ۸۱۳ |
| عیسیٰ کا انتقال اور اسکے بیٹے کا نماز جنازہ پڑھانا | ۸۱۳ |
| مہدی کی روح پر ناراضگی | ۸۱۳ |
| زندیقوں کے خاتمے کی کوششیں | ۸۱۴ |
| انتظامی تبدیلی | ۸۱۴ |
| کھانسی کی وبا | ۸۱۴ |
| مسجد الحرام میں توسیع | ۸۱۴ |
| یحییٰ کی معزولی | ۸۱۴ |
| حج | ۸۱۴ |
| انتظامی عہدے | ۸۱۵ |
| ۱۶۸ ہجری شروع ہوا | ۸۱۵ |
| اس سال کے واقعات | ۸۱۵ |
| ۱۶۹ ہجری شروع ہوا | ۸۱۶ |
| اس سال کے واقعات | ۸۱۶ |
| مہدی کی وفات | ۸۱۶ |
| دوسری روایت | ۸۱۷ |
| تیسری روایت | ۸۱۷ |
| انکی نماز جنازہ مدفن کا ذکر | ۸۱۹ |
| مہدی کی سیرت | ۸۱۹ |
| معافی کا عجیب واقعہ | ۸۱۹ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| ہشام الکلبی پر عطا کا عجیب واقعہ | ۸۲۰ |
| مہدی کے خلاف عدالتی فیصلہ | ۸۲۱ |
| کسان کے کھانا کھانے کا واقعہ | ۸۲۱ |
| نقش خاتم | ۸۲۲ |
| مہدی کی دعا اور آندھی کا خاتمہ | ۸۲۲ |
| موالیوں سے محبت کی وجہ | ۸۲۲ |
| قاسم بن مجاشع کی آخری وصیت | ۸۲۳ |
| مہدی کے دربار میں منصور کے خلاف دعویٰ | ۸۲۴ |
| موسیٰ کی رہائی کا عجیب واقعہ | ۸۲۴ |
| زبیری کی جائیداد واپس دلوانا | ۸۲۵ |
| قدریہ کی گرفتاری و رہائی | ۸۲۵ |
| کتبہ سے ولید کا نام مٹایا جانا | ۸۲۵ |
| اعرابی عورت کی مدد | ۸۲۶ |
| نمدے کا فرش | ۸۲۶ |
| شامی باغی سے قصیدہ سننا | ۸۲۷ |
| ابوعون کی عیادت | ۸۲۷ |
| نبطی کو گالی دینے کا واقعہ | ۸۲۸ |
| بشار کے اشعار اور ان کا رد | ۸۲۸ |
| منظوم درخواست | ۸۳۱ |
| عیسائی باندی سے صلیب لینے پر اشعار | ۸۳۲ |
| مصرع پر نظم بنانے پر انعام | ۸۳۳ |
| خلافت ہادی | ۸۳۵ |
| مہدی کی وفات | ۸۳۵ |
| یحییٰ کا ہارون کو اہم مشورہ | ۸۳۵ |
| ہارون کا مشورہ پر عمل | ۸۳۶ |
| ربیع کی وصیت | ۸۳۶ |
| ربیع کے خلاف ہنگامہ | ۸۳۷ |
| ہادی کے پاس مہدی کے فوت ہونے کا اطلاع | ۸۳۷ |
| ہادی کی جرجان سے واپسی | ۸۳۸ |
| ہادی کی باندی سے محبت | ۸۳۸ |
| علاء کو سولی پر لٹکانا | ۸۳۸ |
| یعقوب اور اسکا بیٹا ہادی کے دربار میں | ۸۳۹ |
| یعقوب زندیق کا قتل | ۸۳۹ |
| یعقوب کی تدفین | ۸۴۰ |
| مصنوعی جنازہ | ۸۴۰ |
| یعقوب کی بیوی کا قتل | ۸۴۰ |
| ۱۶۹ھ ہجری کے بقیہ واقعات | ۸۴۱ |
| خروج | ۸۴۱ |
| اسحاق بن عیسیٰ کا استعفیٰ | ۸۴۱ |
| شرابیوں کی گرفتاری اور رہائی | ۸۴۱ |
| قیدیوں کی حاضری | ۸۴۲ |
| حسن کا بھاگ جانا اور یحییٰ کا خروج کا عزم | ۸۴۲ |
| شیعوں کا خروج | ۸۴۳ |
| شورش پسندوں کا مقابلہ | ۸۴۳ |
| عمر کا قتل | ۸۴۳ |
| یحییٰ کا قتل | ۸۴۴ |
| سیاہ و سفید پوش فوجوں کا مقابلہ | ۸۴۴ |
| ہنگامے کا خاتمہ | ۸۴۴ |
| غلاموں کی حوالگی | ۸۴۵ |
| ہادی کو خروج کی اطلاع | ۸۴۵ |
| محمد بن سلیمان کا حج ادا کرنا | ۸۴۶ |
| زید کی گرفتاری | ۸۴۶ |
| دوبارہ مقابلہ | ۸۴۶ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| چار افراد کی گرفتاری اور قتل | ۸۴۸ |
| ادریس مصر میں | ۸۴۸ |
| ادریس کا مسواک کے ذریعہ قتل ہونا | ۸۴۹ |
| ادریس کے متعلق اشعار | ۸۴۹ |
| حسین بن علی کا قتل | ۸۵۰ |
| حسین کے خلاف کارروائی نہ کرنے پر ہادی کی ناراضگی | ۸۵۰ |
| حسین کی حالت | ۸۵۱ |
| خروج کا پہلا دن | ۸۵۱ |
| موسیٰ کی پریشانی پر اشعار | ۸۵۳ |
| اہل فخ کی بغاوت کی رات ہادی کی حالت | ۸۵۳ |
| حسین کا سر ہادی کے دربار میں | ۸۵۳ |
| موسم گرما کی مہم | ۸۵۴ |
| حج اور انتظامی عہدے | ۸۵۴ |
| ۱۷۰ھ ہجری شروع ہوا | ۸۵۴ |
| اس سال کے واقعات | ۸۵۴ |
| ہلاکتیں | ۸۵۴ |
| ہادی کے قتل کے اسباب | ۸۵۵ |
| والدہ کو دربار میں مداخلت سے منع کرنا | ۸۵۵ |
| بے دخل کرنے کی وجہ | ۸۵۵ |
| اوالدہ کے پاس زہریلے چاول بھیجنا | ۸۵۶ |
| فوجیوں کو اپنی والدہ کے پاس جانے سے منع کرنا | ۸۵۶ |
| ہارون کو ولی عہدی سے الگ کرنے کا واقعہ | ۸۵۷ |
| یحیٰی کا ہارون کو استعفیٰ دینے سے روکنا | ۸۵۸ |
| ہادی کا یحیٰی سے خوش ہونا | ۸۵۸ |
| رشید کی ولی عہدی کے متعلق مشورہ | ۸۵۹ |
| علیحدگی میں مشورہ | ۸۵۹ |
| ہارون کی وجہ سے کشیدگیاں | ۸۶۰ |
| خواب | ۸۶۱ |
| موسیٰ کا انتقال | ۸۶۲ |
| ایک اہم دن | ۸۶۲ |
| خیزران کا خبر سنانا | ۸۶۳ |
| ہادی کے انتقال کا وقت، عمر، عہد اور اس بات کا ذکر کہ اس کی نماز جنازہ کس نے پڑھی | ۸۶۳ |
| ہادی کا حلیہ | ۸۶۴ |
| اولاد کا ذکر | ۸۶۴ |
| اخلاق اور واقعات زندگی | ۸۶۴ |
| ایک غلام کو خصی کرنے کا واقعہ | ۸۶۴ |
| دربار تمام لگانے اور سخاوت کا واقعہ | ۸۶۵ |
| کوتوال کا طرز عمل اور ہادی کی ناراضگی | ۸۶۶ |
| عہدی کوتوال کے گھر میں | ۸۶۶ |
| عبداللہ کے ساتھ مہدی کا عجیب معاملے | ۸۶۷ |
| شعر سن کر ایک شخص کی رہائی | ۸۶۷ |
| یحیٰی باز جانے پر ایک شخص سے ناراضگی | ۸۶۸ |
| ابراہیم کے بیٹے کی تعزیت | ۸۶۹ |
| علی پر تشدد | ۸۶۹ |
| زندیقوں کے متعلق بیٹے کو ہدایات | ۸۷۰ |
| زندیقوں کے متعلق منصوبہ | ۸۷۰ |

| | |
|---|---|
| ابن داب کے ساتھ تعلق | ۸۷۰ |
| دو باندیوں کا قتل | ۸۷۱ |
| عبیدہ کو طلاق | ۸۷۲ |
| اشعار کا واقعہ | ۸۷۲ |
| اشعار پر انعام | ۸۷۳ |
| ابن داب کو اشعار سنانے پر انعام | ۸۷۴ |
| موسیٰ کی مدح میں لکھا ہوا قصیدہ | ۸۷۵ |
| اضحاک کے اشعار | ۸۷۸ |
| گویوں کا انعام | ۸۷۸ |
| باندی کو تنبیہ | ۸۸۰ |
| باندی کا ہدیہ | ۸۸۰ |
| ربیع کو زہر پلانا | ۸۸۰ |

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خلافت حضرت عمر بن عبدالعزیز

یوم جمعہ ۱۰، ماہ صفر ۹۹ھ ہجری بمقام وابق عمر عبدالعزیز خلیفہ ہوئے۔

رجا بن حیواۃ کہتے ہیں کہ ایک دفعہ جمعہ کے دن سلیمان نے باریک سبز ریشم کا لباس پہنا آئینہ میں اپنی صورت دیکھ کر کہا کہ میں کیسا بہادر جوان فرمانروا ہوں۔ جمعہ کی نماز پڑھا کر گھر واپس بھی نہ آسکا کہ بخار ہو گیا۔ جب طبیعت زیادہ خراب ہوئی تو اپنے ایک کم عمر نابالغ لڑکے کے لیے عہد خلافت لکھ دیا۔

## سلیمان کا اپنے لڑکے کو عہد خلافت کے لیے انتخاب کرنا

میں نے عرض کیا کہ آپ یہ کیا کر رہے ہیں دوسری اور باتوں کے جو ایک خلیفہ کو عذاب قبر سے محفوظ رکھتی ہیں۔ یہ بھی ہے کہ وہ اپنے بعد اللہ کی مخلوق پر ایک نیک اور قابل شخص کو اپنا جانشین مقرر کر جائے۔ سلیمان کہنے لگا کہ میں اللہ سے استخارہ کر رہا ہوں اور اس معاملہ پر غور کر رہا ہوں اس سے زیادہ میں نے اس وقت کسی بات کیلئے ان پر زور نہ ڈالا۔

## سلیمان کا پہلے فرمان کو پھاڑنا اور حضرت عمر بن عبدالعزیز کو منتخب کرنا

ایک یا دو دن کے بعد سلیمان نے اُس فرمان کو پھاڑ ڈالا اور اور مجھے بلایا۔ اور داؤد بن سلیمان کے متعلق میری رائے دریافت کی۔ میں نے کہا کہ وہ اس وقت قسطنطنیہ میں ہیں اور یہ بھی آپ کو معلوم نہیں کہ اس وقت وہ زندہ بھی ہیں یا نہیں، سلیمان نے پھر مجھ سے کہا کہ تم کسی کا نام پیش کرو، میں نے اس خیال سے کہ دیکھوں کہ کس کا نام خود لیتے ہیں عرض کیا کہ جناب ہی کی رائے زیادہ مناسب ہے آپ خود ہی انتخاب فرمائیں۔ اس پر انھوں نے کہا کہ اچھا عمر عبدالعزیز کے متعلق کیا کہتے ہو؟

میں نے کہا کہ میں انھیں نہایت ہی نیک عالم و فاضل اور اس بوجھ کے اٹھانے کا اہل سمجھتا ہوں، سلیمان کہنے لگا کہ بس تو وہی میرے بعد خلیفہ ہونگے، اس کے بعد ہی پھر سلیمان کہنے لگا کہ اگر میں صرف اُنھیں کو اپنا ولی عہد مقرر کر دوں اور کسی اور کو نہ کروں تو اس سے فساد پیدا ہو جانے کا اندیشہ ہے کیونکہ میرے خاندان والے اُس وقت تک ان کی ولی عہدی کو تسلیم نہیں کرینگے جب تک اُن کے بعد اُس کا ولی عہد بھی میں ہی مقرر نہ کر جاؤں اور میں یزید بن عبدالملک کو اُن کے بعد اُنکا نائب مقرر کر دیتا ہوں اس طریقہ سے میرے خاندان والے خاموش ہو جائیں گے اور

اسے پسند کرلیں گے (یزید بن عبد الملک اُس وقت جہاد کے لیے باہر گئے ہوئے تھے)۔
میں نے کہا کہ جناب والا کی رائے زیادہ مناسب ہے، ایسا ہی کیجئے۔ پھر انھوں نے حسب ذیل فرمان لکھا،

## سلیمان کا حضرت عمر بن عبد العزیز کو عہد خلافت کے لیے منتخب کرنا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، حمد و ثنا کے بعد، یہ فرمان سلیمان کی جانب سے عمر بن عبد العزیز کے نام لکھا جاتا ہے کہ آپ کو میں اپنے بعد خلیفۃ المسلمین مقرر کرتا ہوں اور آپ کے بعد یزید بن عبد الملک اس منصب پر فائز ہوں گے، تمام لوگوں کو چاہیے کہ وہ عمر بن عبد العزیز کی اطاعت و فرماں برداری کریں۔ اللہ سے ڈرتے رہیں۔ پھوٹ نہ ڈالیں کہ کہیں دشمن کو تمھارے خلاف کاروائی کرنے کی جرأت ہو۔

## سلیمان کا اپنے خاندان والوں سے حلف و وفاداری

فرمان پر مہر لگانے کے بعد کعب بن حامد العبسی کو (جوان کے حفاظتی دستے کے بڑے افسر تھے) بلا کر حکم دیا کہ میرے تمام خاندان والوں کو ایک جگہ جمع ہونے کا حکم دو۔ جب سب لوگ جمع ہو گئے تو سلیمان نے مجھ سے کہا کہ تم میرے اس خط کو اُن کے سامنے لے جا کر کہہ دو کہ یہ میرا فرمان ہے جس شخص کو میں نے اپنے بعد اپنا نائب مقرر کیا ہے اُن کا نام اس میں لکھ دیا ہے آپ سب حضرات اُس کے لیے حلف وفاداری اُٹھائیں۔
جب میں نے وہ دستخط شدہ فرمان اُن کے سامنے پیش کیا تو سب کہنے لگے کہ ہم امیر المومنین کے پاس جا کر اُنھیں سلام کرنا چاہتے ہیں میں نے کہا کہ بہتر ہے تشریف لے چلئے۔ یہ سب کے سب سلیمان کے پاس آئے۔ سلیمان نے اسی فرمان کی طرف اشارہ کر کے اُس کے متعلق کچھ گفتگو کی اور کہا کہ رجا بن حیواۃ کے ہاتھ میں جو دستخط شدہ فرمان ہے یہ میرا فرمان ہے۔ آپ سب لوگ اس کی تعمیل کریں اور جس شخص کو میں نے اپنا نائب مقرر کیا ہے آپ اُس کے لئے حلف وفاداری کیجئے۔ چنانچہ ہر شخص نے الگ الگ حلف وفاداری کی اور میں نے سلیمان کے حکم سے وہ دستخط شدہ فرمان اُن سب کے سامنے کر دیا۔

## حضرت عمر بن عبد العزیز کی رجا بن حیواۃ سے ملاقات

جب سب لوگ چلے گئے تو عمر بن عبد العزیز میرے پاس آئے اور کہنے لگے کہ مجھے یہ ڈر ہے کہ شاید اس بوجھ کو میرے کندھوں پر ڈالا گیا ہے؟ اس لئے میں خدا اور اپنے ذاتی دوستانہ تعلقات کا واسطہ دلا کر آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ آپ مجھے اسی وقت بتا دیں تاکہ اگر یہ میرا خیال درست نکلے تو میں اسی وقت اس عہدہ سے اپنے آپ کو بری کرلوں۔ ورنہ شاید پھر مجھے اس بات کا موقع نہ ملے جو اس وقت مجھے حاصل ہے، میں نے کہا کہ بخدا میں ایک حرف بھی نہیں بتا سکتا اس پر عمر بن عبد العزیز ناراض ہو کر چلے گئے۔

## ہشام کی رجا بن حیواۃ سے ملاقات

پھر ہشام بن عبد الملک مجھ سے ملے اور کہنے لگے کہ آپ کے اور میرے پرانے دوستانہ تعلقات ہیں اور میں آپ کا بیحد شکر گزار ہوں گا اگر آپ یہ بات بتا دیں۔ اگر یہ فرمان میرے متعلق ہے تو مجھے معلوم ہو جائے گا

اور اگر کسی اور کے متعلق ہے تو آپ فرمادیجئے۔ مجھ جیسے شخص سے کم از کم یہ بات تو دریغ نہ رکھیں مجھے بتادیجئے اور میں خدا کے سامنے عہد کرتا ہوں کہ کسی اور سے اسکا تذکرہ نہ کروں گا، میں نے صاف انکار کر دیا اور کہدیا کہ یہ ایک راز ہے جو میرے حوالے کیا گیا ہے میں ایک حروف نہیں بتا سکتا ہشام مایوس ہو کر چلے گئے بہت افسوس کے ساتھ یہ کہتے جارہے تھے کہ اگر میں نہ ہوا تو اور کون ہوگا کیا عبدالملک کی اولاد سے خلافت نکل جائے گی۔

## سلیمان کی وفات کا بیان

میں پھر سلیمان کے پاس آیا۔اب ان کا سانس نکل رہا تھا۔ جب اُن پر بیہوشی غالب ہوئی تو میں نے قبلہ کی طرف ان کی کروٹ کردی۔ جب پھر آنکھ کھولی تو کہا کہ رجاء ابھی اس کا وقت نہیں آیا۔ میں نے دومرتبہ یہی کیا مگر تیسری مرتبہ سلیمان نے کہا کہ ہاں اب میری روح نکلنے کا وقت آ گیا ہے اب میں تمھارے سامنے پڑھتا ہوں۔

اشھدان لاالہ الااللہ واشھدان محمداً عبدہ ورسولہ، اس کے بعد ہی میں نے قبلہ کی طرف ان کا رخ کیا اُدھر سلیمان نے داعی اجل کو لبیک کہا۔ میں نے ان کی آنکھیں بند کر دیں ایک سبز چادر انھیں اڑھادی اور دروازہ بند کر دیا۔ان کی بیوی نے مجھ سے ان کی خیریت دریافت کروائی۔ میں نے کہا کہ سو رہے ہیں۔ اس وقت چادر اوپر پڑی ہوئی تھی۔قاصد نے یہی دیکھ کر بیان کر دیا اور اُس نے اس بیان کو سچ سمجھ لیا، اور یہی خیال کیا کہ وہ سو رہے ہیں۔ میں نے دروازہ پر اپنے ایک خاص باعتماد شخص کو بٹھا دیا۔اور حکم دیا کہ جب تک میں نہ آجاؤں تم یہاں سے کہیں مت جانا اور نہ کسی کو سلیمان کے پاس اندر جانے دینا۔

## سلیمان کے خاندان والوں سے ایک مرتبہ پھر بیعت لینا

سلیمان کے پاس سے نکل کر میں نے کعب بن حامد العبسی کو بلایا۔اُس نے سلیمان کے تمام خاندان والوں کو وابق کی مسجد جمع کیا۔ میں نے سب سے درخواست کی کہ آپ بیعت کیجئے۔ وہ کہنے لگے کہ ایک مرتبہ تو ہم بیعت کر چکے ہیں تو کیا دوبارہ پھر کریں۔ میں نے کہا جی ہاں امیر المومنین کا یہ دستخط شدہ فرمان ہے، جس شخص کو انھوں نے اپنا نائب مقرر کیا ہے اُس کے لیے آپ لوگ بیعت کریں چنانچہ ہر شخص نے فرداً فرداً پھر بیعت کی۔

## سلیمان کی وفات کا اعلان۔

جب میں نے دیکھ لیا کہ سلیمان کی موت کے بعد بھی یہ لوگ بیعت کر چکے تو میں نے خیال کیا کہ اب میں نے معاملہ کو پختہ کر دیا ہے۔اب امیر المومنین کو موت کا اعلان کر دینا چاہیے، چنانچہ میں نے سلیمان کی موت کا اعلان کر دیا سب نے انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھا۔ پھر میں نے فرمان چاک کر کے سب کے سامنے پڑھا۔ جب میں عمر بن عبدالعزیز کے نام پر پہنچا تو ہشام نے چیخ کر کہا کہ میں ہرگز اُن کے ہاتھ پر بیعت نہیں کروں گا میں نے ڈانٹا اور کہا کہ ابھی تمھاری گردن ماردوں گا۔ کھڑے ہو جاؤ اور بیعت کرو، ہشام لڑکھڑاتے ہوئے اُٹھے اور بیعت کی۔

## ہشام کا حضرت عمر بن عبدالعزیز کے ہاتھ پر بیعت کرنا

میں نے عمر بن عبدالعزیز کے دونوں بازو پکڑ کر انہیں منبر پر بٹھایا۔عمر اس سخت بارگراں کے خیال سے ان

اللہ و ان الیہ راجعون پڑھتے جاتے تھے اور ہشام اپنی ناکامی پر۔ چنانچہ جب ہشام بیعت کرنے کے لئے عمر کے پاس پہنچے تو عمر اس بات پر اظہار افسوس کر رہے تھے کہ اپنی مرضی کے خلاف اس مصیبت میں گرفتار ہوا، اور ہشام اپنی ناکامی پر افسوس کر رہے تھے۔

## سلیمان کا غسل وکفن اور نماز جنازہ کا بیان

پھر سلیمان کو غسل وکفن دیا گیا۔ اور حضرت عمر بن عبد العزیز نے نماز جنازہ پڑھی۔

## عمر بن عبد العزیز کے تدبیر امور سلطنت کا بیان

سلیمان کی تجہیز وتدفین سے فارغ ہونے کے بعد اُس کی تمام سواری کے جانور ساتھ ایک ایک نگہبان کے عمر کے سامنے پیش کئے گئے، انہوں نے پوچھا کہ یہ کیا ہے کہا گیا کہ خلیفۃ المسلمین کی سواری کے جانور ہیں حضرت عمر بن عبد العزیز فرمانے لگے کہ میرا جانور ہی میرے لئے زیادہ مناسب ہے، اور پھر اپنے ہی گھوڑے پر سوار ہوئے یہ تمام جانور واپس کر دیئے گئے۔ حضرت عمر بن عبد العزیز وہاں سے آگے آئے، لوگوں نے کہا کہ اسی مکان میں چلئے جہاں سابقہ خلیفۃ المسلمین قیام پذیر تھے، فرمانے لگے کہ اس میں ابوایوب کے اہل وعیال ہیں جب تک وہ اس مکان کو خالی کریں میرے لئے میرا خیمہ ہی کافی ہے چنانچہ وہ اپنی ہی قیام گاہ میں محل کے خالی ہونے تک قیام پذیر رہے

## حضرت عمر بن عبد العزیز کا تمام شہروں میں خطوط روانہ کرنا

شام کے وقت مجھ سے کہا کہ منشی کو بلوادو، سواری کے جانوروں اور قیام گاہ کے متعلق جو طرز عمل آپ نے اختیار کیا تھا اُس سے مجھے بیحد خوشی ہوئی تھی۔ میں اپنے دل میں کہنے لگا کہ دیکھیں اب کیا کرتے ہیں آیا ایک ہی خط سب کے نام لکھتے ہیں یا مختلف خطوط، جب منشی سامنے آیا تو امیر المومنین نے اپنے منہ سے بول کر ایک ہی خط جو نہایت ہی جامع و مانع اور بلیغ تھا لکھوایا اور فرمایا کہ اس کا ایک ایک نسخہ تمام شہروں کو بھیج دیا جائے۔

## عبد العزیز بن الولید کا خلافت کا اعلان اور پھر حضرت عمر بن عبد العزیز کے ہاتھ پر بیعت کرنا۔

عبد العزیز بن الولید کو جو اُس وقت دابق میں تھے جب سلیمان کے مرنے کی خبر ہوئی تو اُنہیں یہ بات تو معلوم نہ تھی کہ اس طرح عمر بن عبد العزیز خلیفہ ہوئے ہیں اور خود سلیمان نے اُنہیں مقرر کر دیا تھا اُنہوں نے اپنے خلیفہ ہونے کا اعلان کیا۔ مگر جب انہیں معلوم ہوا کہ تمام لوگ عمر بن عبد العزیز کے ہاتھ پر بیعت کر چکے ہیں تو یہ آپ سے ملنے آئے۔ حضرت عمر بن عبد العزیز نے اُن سے کہا کہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ آپ نے اپنے خلیفہ ہونے کا اعلان کیا ہے اور آپ زبردستی دمشق میں داخل ہونا چاہتے تھے؟

عبد العزیز کہنے لگے کہ بے شک یہ صحیح ہے مگر مجھے یہ معلوم ہوا تھا کہ سلیمان نے کسی کو اپنا نائب مقرر نہیں کیا ہے اس بنا پر میں نے خیال کیا کہ اگر میں اپنے خلیفہ ہونے کا اعلان نہ کروں گا تو ہمارا سارا مال وسامان لوٹ لیا جائے گا، عمر بن عبد العزیز فرمانے لگے خیر کیا ڈر ہے اگر آپ بیعت لے لیتے اور حکومت کی باگ اپنے ہاتھ میں لے لیتے تو

میں آپ سے اس معاملے میں جھگڑا نہ کرتا بلکہ خود اپنے گھر میں بیٹھ جاتا۔

عبدالعزیز کہنے لگے کہ کاش علاوہ تمھارے کوئی اور خلیفہ مقرر کیا جاتا تو میں دیکھ لیتا پھر انہوں نے بھی حضرت عمر بن عبدالعزیز کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔

رجاء کہتے ہیں کہ پہلے ہی سے اس بات کی اُمید کی جاتی تھی کہ سلیمان حضرت عمر بن عبدالعزیز کو اپنا نائب مقرر کریں گے اور اپنے بیٹوں کو اس حق سے محروم کر دیں گے۔

اسی سال عمر بن عبدالعزیز نے مسلمہ بن عبدالملک کے پاس قاصد بھیجا اور حکم دیا کہ تمام مسلمانوں کے ساتھ واپس چلے آؤ۔ عمدہ عمدہ گھوڑے اور بہت سامان وخوراک بھی ان کیلئے بھیجا۔ لوگوں کو انکی امداد کی ترغیب دلائی۔ بیان کیا گیا ہے کہ عمر بن عبدالعزیز نے پانچ سو اعلیٰ درجہ کے گھوڑے مسلمہ کو بھیجے تھے۔

## ترکوں کی آذربیجان پر غارت گری کا بیان

اسی سال ترکوں نے آذربیجان پر غارت گری کر کے مسلمانوں کی ایک جماعت کو لوٹ لیا اور انھیں قتل کر ڈالا، امیر المومنین نے ابن حاتم بن النعمان الباہلی کو انکی خبر لینے کے لئے روانہ کیا، ابن حاتم نے ان میں سے اکثر کا صفایا کر دیا، بہت تھوڑے ان میں سے بچ کر بھاگ سکے اور پچاس قیدی مقام خناصرہ میں عمر بن عبدالعزیز کے پاس لائے گئے

## حضرت عمر بن عبدالعزیز کی تدبیر امور سلطنت کا بیان

امیر المومنین نے یزید بن المہلب کو عراق کی صوبہ داری سے برطرف کر دیا۔ بصرہ اور اس کے ماتحت علاقہ پر عدی بن ارطاۃ الفزاری کو گورنر بنا دیا۔ اور کوفہ پر عبدالحمید بن عبدالرحمٰن بن زید بن الخطاب الاعرج القرشی متعلقہ بنی عدی بن کعب کو گورنر مقرر کیا اور ابوزناد کو عبدالحمید کا میر منشی مقرر کر کے اُن کے ساتھ کیا، عدی نے موسیٰ بن وجیہہ الحمیری کو یزید کی تلاش میں بھیجا۔

ابوبکر بن محمد بن عمرو بن حزم جو عمر بن عبدالعزیز کی جانب سے مدینہ کے گورنر تھے اس سال امیر حج تھے مکہ کے گورنر اس سال عبدالعزیز بن عبداللہ بن خالد بن اسید تھے، کوفہ اور اسکے ماتحت علاقہ کے گورنر عبدالحمید بن عبدالرحمٰن تھے اور بصرہ کے عدی بن ارطاۃ جراح بن عبداللہ خراسان کے گورنر تھے، ایاس بن معاویہ بن قرۃ المزنی بصرہ کے قاضی تھے۔ پہلے امیر المومنین نے حسن بن ابی الحسن کو بصرہ کا قاضی مقرر کیا تھا، جب لوگوں نے اُن کی شکایت کی تو پھر آپ نے معاویہ بن قرۃ کو بصرہ کا قاضی مقرر کیا، بیان کیا گیا ہے کہ عامر الشعبی اس سال کوفہ کے قاضی تھے۔

واقدی نے کہا ہے کہ شعبی حضرت عمر بن عبدالعزیز کے عہد خلافت میں عبدالحمید بن عبدالرحمٰن کی طرف سے کوفہ کے قاضی تھے، اور حسن بن ابی الحسن عدی بن ارطاۃ کی جانب سے بصرہ کے قاضی تھے مگر پھر حسن نے اپنے عہدہ سے استعفا دے دیا عدی نے استعفا منظور کر کے اُن کی جگہ ایاس بن معاویہ کو بصرہ کا قاضی مقرر کر دیا

# ۱۰۰ھ کے اہم واقعات کا تذکرہ

## خوارج کا علم بغاوت بلند کرنا اور امیر المؤمنین کا ان کو سزا دینے کے لئے لشکر روانہ کرنے کا بیان

اسی سال عراق میں خارجیوں نے پھر سر اُٹھایا جب اُن کی بغاوت کی اطلاع دربار خلافت میں ہوئی تو امیر المومنین نے عبدالحمید کو لکھا کہ تم خارجیوں کو کتاب اللہ وسنت رسول اللہ پر عمل کرنے کی دعوت دو، عبدالحمید نے اس حکم کی تعمیل کی اور پھر اُنکے مقابلہ کے لیے ایک فوج روانہ کی۔ خارجیوں نے اس فوج کو شکست دی۔

جب امیر المومنین کو اس واقعہ کا علم ہوا آپ نے مسلمہ بن عبدالملک کو شام کی ایک فوج کے ساتھ جو مقام رقہ سے تیار کر کے روانہ کی گئی، خارجیوں کو ختم کرنے کے لیے بھیجا اور عبدالحمید کو لکھ دیا کہ تمھاری کثیر فوج کی شکست کی خبر معلوم ہو چکی ہے اب میں مسلمہ کو خارجیوں کو سزا دینے کے لئے اہل شام کی فوج کے ساتھ بھیج رہا ہوں۔ تم ان کے کسی معاملہ میں دخل مت دینا۔ غرض کہ مسلمہ نے اس شامی فوج کے ساتھ خارجیوں سے جنگ کی اور تھوڑی ہی دیر میں اللہ تعالیٰ نے انھیں خارجیوں کے مقابلے میں فتح دی۔

## خارجیوں کی بغاوت کی ابتداء کا بیان

ایک صاحب بیان کرتے ہیں کہ جس خارجی نے اس زمانہ میں بغاوت پیدا کی تھی وہ شوذب تھا اور اُس کا نام بسطام تھا سب سے پہلے مقام جوخی میں اسّی شہسواروں کے ساتھ اس نے علم بغاوت بلند کیا، یہ شہسوار زیادہ تر قبیلہ بنی ربیعہ کے تھے۔

## امیر المومنین کا عبدالحمید کے نام خط

> امیر المومنین نے اس واقعہ کی خبر پاتے ہی عبدالحمید کو لکھ بھیجا کہ جب تک کہ خارجی خود کسی کو قتل نہ کریں یا کوئی اور ہنگامہ نہ کریں تم خود اُن سے چھیڑ مت کرنا، البتہ جب وہ کوئی ایسا فعل کریں تب تم اُن کی مزاحمت کرنا۔ ایک بہادر تجربہ کار آدمی کو منتخب کر کے اُس کے زیر قیادت کچھ فوج بھیج دو، اور اُسے بھی یہ ہی احکام دے دینا جو میں نے تمہیں لکھے ہیں۔
>
> عبدالحمید نے محمد بن جریر بن عبداللہ البجلی کو دو ہزار کوفیوں کے ساتھ اس مہم کا سردار مقرر کیا اور امیر المومنین کی ہدایت انہیں پہنچا دی۔

## امیر المومنین کا بسطام کے نام خط اور صلح کی پیشکش

امیر المومنین نے بسطام کو لکھا کہ آپ کی بغاوت کا کیا مقصد ہے اور میں آپ کو کتاب اللہ و سنت رسول اللہ کی طرف دعوت دیتا ہوں۔

اس خط کے آنے سے پہلے ہی محمد بن جریرہ خارجیوں کے مقابلہ پر آ گئے تھے، مگر اس وقت تک چپ چاپ تھے، امیر المومنین نے اپنے خط میں بسطام کو لکھا تھا کہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ تم اللہ اور اُس کے رسولؐ کے خاطر لڑائی کے میدان میں آئے ہو، مگر اس بات کے لیے تم مجھ سے زیادہ کسی طرح مستحق نہیں ہو۔ آؤ ہم تم سے بحث کریں۔ اگر تم حق و صداقت پر نہیں تو پھر تم بھی عام مسلمان کی طرح فرمانبردار ہو جاؤ اگر تم حق پر ہو گے اس وقت ہم اس معاملہ پر غور کرلیں گے۔

## بسطام کا امیر المومنین کو جواب

بسطام نے ابھی کوئی کاروائی نہیں کی اور امیر المومنین کو لکھا کہ جو کچھ آپ نے لکھا ہے وہ انصاف پر مبنی ہے میں دو شخصوں کو آپ کی خدمت میں بھیجتا ہوں تا کہ اس معاملہ میں آپ سے گفتگو کرلیں۔

ان دو شخصوں میں سے ایک تو بنی شیبان کا آزاد کردہ غلام ممزوج تھا اور دوسرا بنی یشکر کا ایک صحیح النسب تھا۔ مگر اس واقعہ کے متعلق یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ بسطام نے کئی شخص اس غرض سے بھیجے تھے اور اُن میں یہ دونوں (جن کا اوپر ذکر ہوا) بھی تھے جب امیر المومنین نے ان سے کہا کہ صرف دو شخصوں کو منتخب کر کے بھیج دیا جائے تو انھیں دونوں کا انتخاب اس کام کے لئے کیا گیا۔

## امیر المومنین کا بسطام کے لوگوں سے مکالمہ کرنا

بہر حال اب یہ دونوں امیر المومنین کے سامنے آئے اور اُن سے بحث کرنے لگے اور امیر المومنین سے سوال کیا کہ یزید کے متعلق آپ کا کیا خیال ہے کیوں وہ آپ کے بعد خلیفہ ہو؟ امیر المومنین نے فرمایا کہ میں نے نہیں بلکہ مجھ سے پہلے خلیفہ نے اس کو ولی عہد مقرر کیا ہے، خارجیوں نے کہا اچھا آپ ہی بتائے کیا یہ مناسب ہے کہ آپ کسی دوسرے کے مال کے امین بنائے جائیں پھر اُس مال کو آپ کسی ایسے شخص کے سپرد کر دیں جو غیر معتبر ہو، تو ایسی صورت میں کیا آپ نے اُس امانت کے فرض کو اُس ذات کے سامنے پورا کر دیا جس نے آپ کو امین بنایا تھا۔

امیر المومنین فرمانے لگے اس کے جواب کے لئے مجھے تین دن کی مہلت دو، خارجی اٹھ کر چلے آئے مگر اب مروانیوں کو یہ خوف پیدا ہوا کہ کہیں ہمارے خاندان سے یہ حکومت اور دولت نکل نہ جائے اور کہیں ایسا نہ ہو کہ امیر المومنین یزید کو ولی عہدی سے محروم کر دیں، اس لئے اُن لوگوں نے امیر المومنین کو خفیۃً زہر دلوا دیا۔

اور اس واقعہ کے تین ہی دن بعد آپ نے وفات پائی، نیز اس سال امیر المومنین نے دلید بن ہشام المعیطی اور عمرو بن قیس الکندی، کو حمص کی ایک فوج کے ساتھ موسم گرما میں کفار سے جہاد کے لیے بھیجا۔

اسی سال عمرو بن ہبیرۃ الفزاری جزیرہ کے گورنر مقرر کر کے جزیرہ بھیجے گئے اور یزید بن المہلب عراق سے قید کر کے امیر المومنین کی خدمت میں لایا گیا۔

## یزید بن المہلب کی گرفتاری کے اسباب وواقعات

یزید بن المہلب کی گرفتاری کے اسباب وواقعات میں تاریخ دانوں کا اختلاف ہے۔اس کے متعلق ایک بیان یہ ہے کہ جب یزید بن المہلب خراسان سے واپس آ کر واسطہ آئے اور وہاں سے بصرہ کے ارادہ سے کشتیوں میں سوار ہوئے تو عمر بن عبدالعزیز نے عدی بن ارطاۃ کو بصرہ کا گورنر مقرر کر کے بھیجا۔اور عدی نے موسیٰ بن وجیہہ الحمیری کو اپنے آگے روانہ کیا۔موسیٰ نے یزید کو نہر معقل میں بصرہ کے پل کے پاس پکڑ لیا اور گرفتار کر کے پاؤں میں زنجیریں ڈالدیں عدی نے یزید کو امیر المومنین کی خدمت میں بھیج دیا۔موسیٰ بن وجیہہ انھیں لے کر آئے عمر بن عبدالعزیز نے انھیں سامنے بلوایا۔

امیر المومنین خود یزید اور اس کے خاندان والوں کو اچھا نہیں سمجھتے تھے اور کہتے تھے کہ بڑے ظالم اور جابر خیال کے لوگ ہیں میں ایسے لوگوں کو پسند نہیں کرتا۔اسطرح یزید آپ کو اچھا نہیں سمجھتا تھا اور کہا کرتا تھا کہ میں انھیں مکار اور ریا کار خیال کرتا ہوں۔مگر جب آپ خلیفہ ہوئے تو یزید کو بھی معلوم ہو گیا کہ یہ مکر وظاہرداری سے بہت دور ہیں۔

## امیر المومنین کی یزید سے باز پرس

امیر المومنین نے یزید سے بلا کر کہا کہ وہ رقم ادا کرو جو تم نے سلیمان کو لکھی تھی، یزید کہنے لگا کہ آپ کو خود معلوم ہے کہ سلیمان کو میری خوشی کتنی پیاری تھی میں نے اُس رقم کا اظہار صرف لوگوں کو جتانے کے لئے کر دیا تھا اور میں خوب جانتا تھا کہ وہ نہ اس رقم کا مجھ سے کبھی مطالبہ کریں گے نہ اور کوئی ایسا حکم دیں گے جو میری طبیعت کے خلاف ہو۔امیر المومنین نے فرمایا کہ مجھے تمھارے معاملہ میں سوائے اس کے اور کوئی طریقہ نظر نہیں آتا کہ تمھیں قید کر دوں۔اللہ سے ڈرو،اور جو مطالبہ تم پر ہے اسے ادا کر دو، یہ مسلمانوں کا حق ہے اور میں اسے کسی طرح چھوڑ نہیں سکتا۔غرض کہ یزید کو آپ نے جیل خانہ بھیج دیا۔اور جراح بن عبداللہ الحکمی کو خراسان کا گورنر مقرر کر کے خراسان روانہ کر دیا۔

## مخلد بن یزید بن المہلب کی دربار خلافت میں حاضری

یزید کے صاحبزادے مخلد خراساں سے آئے جس گاؤں سے گزرتے دل کھول کر لوگوں کو سخاوت کرتے ،امیر المومنین کی خدمت میں بھی حاضر ہوئے اور حمد وثنا کے بعد عرض کرنے لگے کہ امیر المومنین کی خلافت سے اللہ تعالٰی نے تمام مسلمانوں پر احسان عظیم کیا ہے مگر ہمیں آپ کی ذات سے تکلیف ومصیبت اُٹھانی پڑی۔

یہ تو کسی طرح مناسب نہیں ہے کہ ہم ہی آپ کے عہد مبارک میں سب سے زیادہ بدقسمت رہیں، آپ میرے والد کو ناحق قید کئے ہوئے ہیں۔جس قدر مطالبہ اُن پر واجب الادا ہے وہ میں ان کی جانب سے ادا کر دیتا ہوں۔آپ جو کچھ ان سے مطالبہ کرتے ہیں اس کے بارے میں مجھ سے سمجھوتہ کر لیجئے امیر المومنین نے فرمایا کہ اس وقت تک میں ان سے کوئی مصالحت نہیں کر سکتا جب تک کہ وہ ایک ایک پائی ادا نہ کر دیں۔

مخلد نے کہا کہ اگر جناب والا کے پاس کوئی تحریری ثبوت ہے تو خیر اس کے مطابق مطالبہ کیجئے ورنہ یا تو

محض ان کے بیان کو صحیح مان لیجئے یا ان سے حلف لے لیجئے اور اگر وہ ایسا نہ کریں تو پھر آپ ان سے کوئی سمجھوتہ کر لیجئے ،امیر المؤمنین نے کہا اس کے سوا اور کوئی صورت نہیں ہو سکتی کہ وہ کل مطلوبہ رقم ادا کر دیں ، جب مخلد آپ کے سامنے سے اُٹھ آیا تو فرمانے لگے کہ یہ اپنے باپ سے تو زیادہ اچھا معلوم ہوتا ہے۔ مگر مخلد اس واقعہ کے بعد چند دن ہی روز زندہ رہا۔

## امیر المومنین کا یزید کو ہلاک کرنے کا حکم دینا

جب یزید نے انکار کر دیا کہ وہ ایک پیسہ بھی نہیں دے گا تو امیر المومنین نے حکم دیا کہ اُن کو جنبہ پہنا دیا جائے اور اُونٹ پر سوار کر کے ہلاک کرنے کی جگہ لے جایا جائے ، جب لوگ قید خانہ سے نکال کر یزید کو تمام لوگوں کے سامنے لے جانے لگے تو یزید کہنے لگا ، کیا میرا خاندان ہی نہیں ہے ، مجھے دہلک کیوں لئے جاتے ہیں دُہلک تو وہ شخص لے جایا جاتا ہے جس نے کوئی جرم کیا ہو یا بغاوت کی ہو یہ کیا عجیب وغریب بات ہے کیا میرا خاندان باقی نہیں رہا۔ یہ سُن کر سلامتہ بن نعیم الخولانی امیر المومنین کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ مناسب ہے کہ جناب والا یزید کو قید خانہ ہی واپس بھیج دیجئے کیوں کہ مجھے خوف ہے کہ اگر آپ نے اپنے ارادہ کی تکمیل کی تو اُس کے خاندان والے اُسے چھڑا کے لے جائیں گے کیوں کہ میں نے خود دیکھا ہے کہ اس بات سے اُن لوگوں میں جوش وغضب پیدا ہو گیا ہے۔

## یزید کو جیل میں رکھنے کا حکم

امیر المومنین نے یزید کو پھر جیل خانہ بھیج دیا۔ یزید اُس وقت تک جیل خانہ ہی میں رہا جب تک اُسے آپ کی بیماری کی اطلاع نہی ملی یزید کی گرفتاری کے متعلق ایک اور روایت یہ ہے کہ امیر المومنین نے عدی بن ارطاۃ کو حکم دیا کہ یزید کو بھیج دو اور عین التمر میں جو فوج مقرر ہے یزید کو اُس کے حوالے کر دو۔

## وکیع پر یزید کے حمایتوں کے حملہ کرنے کا بیان

عدی نے یزید کو وکیع بن حسان بن ابی سودا لتمیمی کے ہمراہ بیڑیاں پہنا کر ایک کشتی میں بٹھا کر روانہ کیا ۔ جب یزید نہر ابان پہنچا تو بنی ازد کے کچھ لوگ یزید کو چھڑانے کے لیے وکیع پر حملہ کرنے کے لیے تیار ہوئے ، وکیع تیزی سے دوڑا اور اپنی تلوار نیام سے باہر نکالی اور کشتی کے شامیانے کو کاٹ ڈالا۔ یزید کی تلوار بھی چھین لی اور قسم کھا کر کہا کہ اگر تم لوگ منتشر نہ ہوئے تو میری بیوی پر طلاق ہے اگر میں یزید کو قتل نہ کر ڈالوں۔ یزید نے اُن لوگوں سے چلا کر کہا آپ لوگ چلے جائیں وکیع نے اس قسم کی قسم کھائی ہے ، چنانچہ وہ گ یہ سنتے ہی واپس چلے گئے اور وکیع نے یزید کو لا کر اُس فوج کے حوالے کر دیا جو عین التمر میں مقرر تھی۔

وکیع تو عدی بن ارطاۃ کے پاس واپس چلا گیا اور یہ فوج یزید کو حضرت عمر بن عبدالعزیز کے پاس لے آئی ۔آپ نے یزید کو قید کر دیا اسی سال امیر المومنین ؒ نے جراح بن عبداللہ الحکمی کو خراسان کی صوبیداری سے برطرف کر دیا اور ان کی جگہ عبدالرحمٰن بن نعیم القشیری کو مقرر کیا۔ اس طرح جراح ایک سال پانچ ماہ خراسان کا صوبیدار رہا ۹۹ ہجری میں خراسان آیا۔ اور ماہ رمضان ۱۰۰ ہجری کے ختم ہونے میں کچھ روز باقی تھے کہ اُس نے خراسان چھوڑا

## جراح کی برطرفی کے اسباب

جرجان سے روانہ ہونے کے وقت یزید نے جہم بن زحر کو جرجان کا گورنر مقرر کر دیا تھا، مگر جب یزید گرفتار کر کے دربار خلافت میں بھیج دیا گیا تو عراق کے گورنر نے اپنی جانب سے ایک دوسرے شخص کو جرجان کا عامل مقرر کر کے روانہ کیا۔ یہ صاحب جرجان آئے تو جہم نے انھیں اور ان کے ساتھ جو لوگ آئے ان سب کو پکڑ کر قید کر دیا اور پھر پچاس یمنی سواروں کو لیکر جراح سے ملنے کے ارادے سے خراسان روانہ ہوا۔ اب اہل جرجان نے اپنے اس نئے گورنر کو قید سے رہا کر دیا اس فعل پر جراح نے جہم سے کہا کہ اگر تم میرے چچازاد بھائی نہ ہوتے تو میں کبھی تمہاری اس حرکت کو گوارا نہ کرتا اس پر جہم نے جواب دیا کہ آپ سے اگر میری رشتہ داری نہ ہوتی تو میں بھی کبھی آپ کے پاس نہ آتا۔ جہم اور جراح دونوں ہم زلف بھی تھے کیونکہ ان دونوں کی بیویاں حصین بن الحارث کی بیٹیاں تھیں۔ اور چچازاد بھائی بھی تھے کیونکہ حکم اور جعفی دونوں سعد کے بیٹے تھے۔ جراح نے جہم سے کہا کہ تم نے اپنے امام کی مخالفت کی ہے اور سرکش ہو گئے ہو اب یہی طریقہ تمہارے لیے باقی ہے کہ تم جہاد کے لئے جاؤ شاید تم فتح حاصل کرو اور اس طرح پھر تمہاری بات خلیفۃ المسلمین کے پاس بن جائے،

## جراح کا جہم کو جہاد کے لئے ترغیب دینا

چنانچہ جراح نے جہم کو ختل پر جہاد کے لئے بھیجا، جہم روانہ ہوا جب اس کے قریب پہنچا تو اپنی فوج کو چھوڑ کر تین آدمیوں کے ساتھ لے کر بادشاہ ختل کے پاس چلا گیا، اور کہا کہ میں آپ سے تنہائی میں کچھ کہنا چاہتا ہوں تنہائی ہوئی تو جہم نے اپنی خاندانی شرافت وعزت کا اظہار کیا۔ بادشاہ اپنے تخت سے نیچے اتر آیا اور جو اس نے کہا اسے منظور کر لیا۔ لوگ بیان کرتے ہیں کہ ختل نعمان کے آزاد کردہ غلاموں سے تھے،

## حضرت عمر بن عبدالعزیز کے پاس جہم کا شکایت کے لئے روانہ کرنا

جہم کو بہت سا مال غنیمت ملا، جراح نے اس کے متعلق حضرت عمر بن عبدالعزیز کو لکھا اور ایک وفد ان کی خدمت میں روانہ کیا جس میں دو آدمی تو عرب تھے اور ایک آزاد کردہ غلاموں میں سے تھا جس کا تعلق بنی صفی سے تھا ابوالصید اکنیت تھی اور صالح بن طریق اس کا نام تھا اور اپنے مذہب کے عالموں میں سے تھا۔

بعض تاریخ دانوں نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ یہ آزاد غلام خالد کے بھائی سعید تھے۔ یا یزید الخوی تھے غرض کے یہ وفد دربار خلافت میں حاضر ہوا دونوں عربوں نے گفتگو کی اور تیسرا شخص چپ بیٹھا رہا اس پر امیر المؤمنین نے پوچھا کہ کیا تم اس وفد کے رکن میں نہیں ہو؟ اس نے کہا جی ہاں میں بھی ہوں۔

تو امیر المؤمنین فرمانے لگے کہ پھر تم کیوں خاموش ہو، اس نے کہا جناب والا خیال کرنے کی بات ہے کہ بیس ہزار آزاد کردہ غلام بغیر تنخواہ اور وظیفہ کے جہاد کر رہے ہیں اور اسی قدر ذمی مسلمان ہو چکے ہیں مگر پھر بھی اسی سابقہ مقدار کے موافق محصول لیا جا رہا ہے یہ کہاں کا انصاف ہے؟ ہمارے صوبہ دار صاحب سخت تعصب رکھنے والے ہیں اور ظالم ہیں ہمارے ہی ملک میں منبر پر فرماتے ہیں کہ جب میں آیا تھا تب بہت رحم دل تھا مگر اب سخت گیر ہو گیا ہوں۔ اور بخدا میری قوم کا ایک فرد تمھارے سو آدمیوں سے زیادہ میرے نزدیک معزز ہے۔

اُس کے ظلم و تکبر کا یہ حال ہے کہ اُس کے کرتے کے بازو کی آستین ہمیشہ چڑھی رہتی ہے یہ بھی ظلم میں حجاج سے کم نہیں بلکہ اُس کا نائب ہے، امیر المومنین یہ سن کر فرمانے لگے کہ واقعی تم جیسے آدمی کو ضرور وفد میں آنا چاہیے تھا ،اور جراح کو حکم دیا کہ دیکھو جو شخص تمھارے سامنے تمھارے قبلہ کی طرف نماز پڑھے اُس سے جزیہ نہ لو۔

اس حکم کے پہنچتے ہی دھڑا دھڑ لوگ مسلمان ہونے لگے۔ یہ حالت دیکھ کر جراح سے کسی نے کہا کہ یہ لوگ اسلام کی خوبیوں کی وجہ سے مسلمان نہیں ہو رہے ہیں بلکہ جزیہ سے بچنے کے لیے۔ اس لیے بہتر ہے کہ ذرا ختنہ کرنے کا حکم دے کر ان کا امتحان تو کیجئے۔

## جرّاح کا خط امیر المومنین کے نام

جراح نے اس معاملہ کو بارگاہ خلافت میں منظوری کے لئے بھیجا۔ امیر المومنین نے اس کے جواب میں لکھا کہ اللہ نے رسول اللہ کو داعی بنا کر مبعوث کیا تھا، ختنہ کرنے والا مقرر نہیں کیا تھا۔ امیر المومنین نے اپنے درباریوں سے پوچھا کہ کوئی ایسا سچ بولنے والا شخص بتاؤ جس سے میں خراسان کی اصلی حالت دریافت کرلوں، لوگوں نے عرض کیا کہ ابی مجلز سے بڑھ کر اور کون ہوسکتا ہے۔ امیر المؤمنین نے جراح کو لکھا کہ تم یہاں آؤ اور ابی مجلز کو بھی ساتھ لاؤ

؛

## جراح کا عبد الرحمٰن بن نعیم کو خراسان کا سپہ سالار مقرر کرنا

جراح نے عبد الرحمٰن بن نعیم اغامدی کو خراسان کا سپہ سالار مقرر کیا، عبید اللہ یا عبید اللہ بن حبیب کو محصول کا افسر اعلیٰ مقرر کیا اور اب روانہ ہونے کے لئے خود تیار ہوا۔ روانگی سے پہلے تقریر کی اور کہا کہ اہل خراسان میں اپنے ان ہی کپڑوں میں جو میرے بدن پر ہیں اور اپنے گھوڑے پر یہاں آیا تھا میں نے تمھارے روپیہ سے صرف اپنی تلوار کے قبضہ کو منڑین کیا ہے۔ اور واقعی جراح کے پاس سوائے ایک گھوڑے اور اپنے ایک مادہ خچر کے جو دونوں بھوڑھے ہو گئے تھے اور کوئی سواری نہ تھی، غرضیکہ جراح عبد الرحمٰن بن نعیم کو خراسان پر اپنا نائب مقرر کر کے ماہ رمضان المبارک میں خراسان سے روانہ ہوئے۔

## خلیفۃ المسلمین عمر بن عبد العزیز کی جرّاح بن عبد اللہ الحکمی سے باز پرس

جب امیر المومنین کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ نے پوچھا کہ تم خراسان سے کب روانہ ہوئے تھے ۔جراح نے کہا کہ رمضان میں۔ یہ جواب سن کر امیر المؤمنین فرمانے لگے تو اس سے ثابت ہوا کہ تمھارے ظلم زیادتی کی روایات بالکل درست ہے تم سے یہ نہ ہوسکا کہ رمضان میں وہیں قیام کرتے اور رمضان المبارک گزر جانے کے بعد آتے، خود جراح کہا کرتا تھا کہ میں بڑا سخت خود رائے اور سخت سزا دینے والا شخص ہوں۔

## جرّاح کا امیر المومنین کو خراسان کے حالات سے مطلع کرنا

خراسان پہنچ کر جراح نے امیر المؤمنین کو لکھا تھا کہ میں نے خراسان آکر ایسے لوگ دیکھے ہیں جو بغاوت

اور فساد کی وجہ سے ایک دوسرے کے دشمن ہو گئے ہیں۔ ان میں گروہ بندی ہے، ہر وقت ایسی صورتحال پیدا کرتے رہتے ہیں جس سے ایک عام بے چینی اور غیر آئینی حالت پیدا ہو جائے تاکہ وہ خراج وغیرہ نہ دے سکیں۔ تلوار اور کوڑہ ہی دونوں چیزیں انہیں درست رکھ سکتی ہیں۔ مگر میں نے اس امر کو برا سمجھا کہ بغیر آپ کی اجازت کے اس طریقہ کار پر عمل پیرا ہوں۔

## امیر المومنین کا جرّاح کو خط کا جواب

امیر المومنین نے اس کے جواب میں لکھا کہ تمھارے خط سے معلوم ہوتا ہے کہ خراسان کے رہنے والوں سے زیادہ تم خود فتنہ وفساد کے چاہنے والے ہو، یاد رکھو کسی مومن یا ذمی شخص کو بلا وجہ ایک کوڑا بھی نہ لگانا اور خون کے قصاص سے ڈرتے رہو کیونکہ تمہیں ایسی ہستی کے سامنے جواب دینا ہوگا جو تمام ظاہر و باطن باتوں کو جانتا ہے اور تم خود اپنا نامہ اعمال پڑھو گے جس میں بڑی اور چھوٹی تمام باتیں درج ہونگی۔

## جرّاح کا سفر کے اخراجات بطور قرض لینا

جب جرّاح نے خراسان سے روانگی کا ارادہ کیا تو بیس ہزار درہم دوسرے بیان کے مطابق دس ہزار درہم حکومتی خزانے سے اخراجات سفر کے لیے بطور قرض کے لیے اور کہا کہ میں اسے امیر المومنین کو ادا کر دونگا۔

چنانچہ جب جرّاح دربار خلافت میں حاضر ہوا تو امیر المومنین نے اُس سے دریافت کیا کہ خراسان سے تم کب چلے تھے، جرّاح نے کہا کہ ماہ رمضان کے آخر میں روانہ ہوا تھا، اور مجھ پر کچھ سرکاری مطالبہ بھی واجب الادا ہے وہ آپ وصول کر لیجیے، امیر المومنین نے فرمایا کہ کیا اچھا ہوتا کہ تم رمضان المبارک کے ختم ہونے کے بعد وہاں سے روانہ ہوتے تو میں اس قرضہ کو بھی معاف کر دیتا بعد میں اس رقم کو اُس کی قوم والوں نے اپنی تنخواہوں میں سے کاٹ کر ادا کیا۔

## حضرت عمر بن عبدالعزیز کے عبدالرحمٰن بن نعیم اور عبدالرحمٰن بن عبداللہ القشیری کو خراسان کے والی مقرر کرنے کے اسباب کا بیان

جب جرّاح کی دربار خلافت میں شکایت پیش ہوئی تو امیر المومنین نے اُنھیں اپنے پاس بلایا اور معزول کر دیا اب انھیں ان کے نائب کی ضرورت ہوئی تو آپ نے اپنے خاص لوگوں سے کہا کہ ایک ایسا (سچ بولنے والا) شخص بتاؤ جس سے میں خراسان کے متعلق دریافت کر لوں۔ لوگوں نے کہا کہ ابو مجلز لاحق بن حمید ایسے شخص ہیں۔

## امیر المومنین کا ابو مجلز سے مشورہ کرنا

امیر المومنین نے اُنھیں اپنے پاس بلایا۔ یہ ایسے شخص تھے کہ سرسری طور پر دیکھنے سے پہچانے نہیں جاتے تھے، کمزور تھے۔ ابو مجلز بہت سے لوگوں کے ساتھ امیر المومنین کے پاس آئے، مگر آپ نے اُنہیں شناخت نہیں کیا۔ اور وہ بھی دوسرے لوگوں کے ساتھ دربار سے اُٹھ کر چلے گئے، جب امیر المومنین نے ان کے بارے میں پوچھا تو لوگوں نے کہا کہ وہ آئے تھے اور پھر چلے گئے، امیر المومنین نے اُنہیں پھر بلوایا اور فرمانے لگے کہ میں نے تمھیں نہیں

پہچانا ابومجلز کہنے لگے کہ اگر جناب والا نے مجھے پہچانا نہ تھا تو اب تعارف کے انکار کے کیا معنی؟

## امیر المومنین کا عبدالرحمٰن بن عبداللہ کے بارے میں رائے طلب کرنا

امیر المومنین نے پوچھا اچھا کہیے عبدالرحمٰن بن عبداللہ کے متعلق تمھاری کیا رائے ہے؟ ابومجلز نے کہا کہ وہ ایسے سردار ہیں جو اپنے ساتھیوں کے مقابلہ کے لائق ہیں۔ دشمنوں سے لڑتے ہیں مگر اُسی کے ساتھ کسی کی نہ ماننے والے ہیں اور اگر کوئی ان کی مدد کرے تو اور بھی بہت کچھ کرنے کے لیے تیار ہو جائیں۔

## امیر المومنین کا عبدالرحمٰن بن نعیم کے بارے میں رائے طلب کرنا

امیر المومنین نے پوچھا کہ عبدالرحمٰن بن نعیم کیسے ہیں۔ ابومجلز نے کہا کہ وہ کمزور نرم دل آدمی ہیں۔ عیش و آرام کو پسند کرتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ ہر شخص اُن کے احکام کی بلا چون و چرا تعمیل کر دے۔

## امیر المومنین کا خلافت کے لیے عبدالرحمٰن کو منتخب کرنا اور اہل خراسان کے نام خط



خلیفۃ المسلمینؓ کا عبدالرحمٰن کو خط لکھنا!

امیر المومنین نے عبدالرحمٰن کو لکھا کہ تم اللہ کی مخلوق کے خیر خواہ رہنا اور اللہ کے راستہ میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے متاثر نہ ہونا کیونکہ انسانوں کے مقابلہ میں اللہ تعالیٰ اس بات کا زیادہ مستحق ہے اور اُس کا حق بھی زیادہ ہے کہ اُس سے ڈرا جائے۔ ہمیشہ مسلمانوں کو نیک کام کی ہدایت کرتے رہنا۔ اور نیز شفقت کرنا۔ جو امانت تمھارے حوالے کی جائے اُسے پورا کرنا۔ اور یہ سمجھ لو کہ کوئی بات ایسی نہیں جو اللہ تعالیٰ سے پوشیدہ رہ سکے اور اُس سے بچ کر تم کہیں جا بھی نہیں سکتے کیونکہ آخر کار اُسی کے پاس جانا ہے۔ امیر المومنین نے عبدالرحمٰن کی خراسان و بجستان کی سپہ سالاری کا فرمان عبداللہ بن مخر القریشی کے ہاتھ بھیجا تھا، عبدالرحمٰن امیر المومنین کی وفات کے بعد یزید بن المہلب کے قتل تک خراسان کے گورنر رہے، اور اُن کے بعد مسلمہ نے سعید بن عبدالعزیز بن الحارث بن الحکم کو خراسان بھیجا۔

## عبدالرحمٰن بن نعیم کی بحیثیت خراسان کے گورنری کی مدت کا بیان

اس طرح ڈیڑھ سال سے زیادہ عبدالرحمٰن خراسان کے گورنر رہے، رمضان ۱۰۰ھ ہجری میں مقرر ہوئے اور یزید بن المہلب کے قتل کے بعد ۱۰۲ھ ہجری میں برطرف ہوئے۔ ایک صاحب بیان کرتے ہیں کہ عبدالرحمٰن سولہ ماہ خراسان کے گورنر رہے۔

# خاندان بنی عباس کو برسر اقتدار لانے کی پہلی تحریک

## خارجیوں کے فتنہ وفساد کی ابتدا کا بیان

اسی ۱۰۰ھ ہجری میں محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس نے خارجیوں کے علاقہ سے میسرہ کو عراق بھیجا۔ محمد بن خنیش، ابوعکرمۃ السراح (جس کا نام ابومحمد الصادق تھا) اور حیان العطار ابراہیم بن سلمۃ کے ماموں کو خراسان روانہ کیا، اُس وقت جراح بن عبداللہ الحکمی عمر بن عبدالعزیز کی طرف سے خراسان کا گورنر تھا۔ محمد بن علی نے اُن لوگوں کو حکم دیا تھا کہ تم وہاں جا کر میرے اور میرے خاندان کی حمایت اور امانت پر لوگوں کو ابھارو چنانچہ یہ اکثر لوگوں سے مل کر اُن لوگوں کے خطوط لے کر جنھوں نے اپنی امانت کا وعدہ کیا تھا محمد بن علی کے پاس چلے آئے۔ ابومحمد الصادق نے محمد بن علی کے لیے مندرجہ ذیل بارہ بڑے باعزت اور بارسوخ شرفا کی حمایت حاصل کر لی اُن کے نام یہ ہیں سلیمان بن کثیر الخزاعی، لاہز بن قریظ التمیمی، قحطبہ بن شبیب الطائی موسیٰ بن کعب التمیمی، خالد بن ابراہیم، ابوداؤد متعلقہ قبیلہ بنی عمر بن شیبان بن ذھل۔ قاسم بن مجاشع التمیمی، عمران بن اسماعیل، ابوالنجم خاندان ابومعیط کے آزاد غلام، مالک بن الہیثم الخزاعی طلحہ بن زریق الخزاعی، عمر بن اعین ابوحمزہ خزاعۃ کے آزاد غلام شبل بن طہمان ابوعلی الہروی بنی حنیفہ کے آزاد غلام عیسیٰ بن اعین خزاعہ کے آزاد غلام۔ اسی طرح ستر اور آدمی منتخب کیے گئے جنھیں محمد بن علی نے خطوط لکھ کر دئے تا کہ وہ ان کے لیے سند کا کام دیں اور جو ہدایات ان میں لکھی ہوئی تھیں اس پر عمل کریں۔

ابوبکر بن محمد بن عمرو بن حزم نے اس سال لوگوں کو حج کرایا۔ اس سال وہی تمام لوگ مختلف صوبہ جات کے ناظم وصوبہ دار تھے جو اس سے پہلے سال میں تھے اور جن کا تذکرہ ہم پہلے کر چکے ہیں البتہ اس سال کے آخر میں خراسان پر عبدالرحمٰن بن نعیم فوجی گورنر اور پیش امام تھے اور عبدالرحمٰن بن عبداللہ محصول کے افسر اعلیٰ تھے۔



# ۱۰۱ھ ہجری کے اہم واقعات کا تذکرہ

اسی سال میں یزید بن المہلب حضرت عمر بن عبدالعزیز کی قید سے نکل بھاگا۔

اس واقعہ کی تفصیل یہ ہے کہ جب آپ نے یزید کو ہلاک کرنے کی جگہ لے جانے کا حکم دیا اور پھر آپ سے کہا گیا کہ ممکن ہے کہ اُس کے خاندان والے اُسے چھڑا کر لے جانے کوشش کریں تو امیر المومنین نے یزید کو پھر جیل خانہ واپس کر دیا۔ یزید امیر المومنین کے بیمار ہونے تک چپ چاپ جیل خانہ میں پڑا رہا۔

## یزید بن مہلب کے جیل سے بھاگنے کی وجہ کا بیان

مگر جب اُسے امیر المومنین کی بیماری کا علم ہوا تو اب اُس نے بھاگ نکلنے کی فکر کی اس کی اصلی وجہ یہ تھی کہ چونکہ یزید بن المہلب نے خاندان ابی عقیل کو اپنے زمانہ اقتدار وعروج میں طرح طرح کی اذیتیں پہنچائی تھیں اور یہ لوگ یزید بن عبدالملک کی بیوی کے رشتے دار تھے کیوں کہ محمد بن یوسف حجاج کے بھائی کی بیٹی اُم الحجاج یزید بن عبدالملک کی بیوی تھیں اس لئے یزید بن عبدالملک نے قسم کھائی تھی کہ میں نے بھی یزید بن المہلب پر قابو پایا تو اُسے قتل کر ڈالوں گا۔ اس وجہ سے یزید بن المہلب، یزید بن عبدالملک سے خوف زدہ تھا اسی خوف کے مارے یزید بن

المہلب نے اپنے نوکروں سے کہلا بھیجا کہ میرے بھاگنے کے لئے سواریوں کا انتظام کر دیں چنانچہ انھوں نے اُونٹ تیار رکھے۔

حضرت عمر بن عبدالعزیز دیر سمعان میں بیمار ہوئے جب ان کے مرض میں شدت ہوئی تو یزید بن المہلب نے اُونٹ منگوائے، اور جب اسے معلوم ہوا کہ اُن کے آنے میں دیر ہے جیل خانہ سے نکل کر اُس جگہ آیا جہاں اس کے نوکروں نے اس سے ملنے کا وعدہ کیا تھا، اُس جگہ آکر دیکھا کہ اب تک کوئی نہیں آیا ہے اس پر اُس کے ساتھی پریشان ہوئے اور گھبرا گئے۔ یزید بن المہلب نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ اگر تم یہ چاہتے ہو کہ میں پھر جیل خانہ واپس چلا جاؤں تو یہ کبھی نہیں ہوسکتا میں اب قیامت تک واپس نہ جاؤں گا۔

اسی دوران میں اونٹ آ گئے یزید سوار ہو کر روانہ ہوا۔ اُس کے ہمراہ کجاوے کے دوسرے حصے میں اس کی بیوی عاتکہ قرات بن معاویۃ العامریۃ متعلقہ قبیلہ بنی بکا کی بیٹی بھی تھی۔

## یزید کا امیر المؤمنین کو بھاگنے کا سبب بتانا

شہر سے دور گزر جانے کے بعد یزید نے امیر المومنین کو لکھا کہ اگر میں جانتا کہ آپ ابھی اور زندہ رہیں گے تو ہرگز جیل خانہ سے نہ بھاگتا۔ مگر کیا کہ مجھے یزید بن عبدالملک سے خوف لگا ہوا تھا، اس پر آپ نے فرمایا کہ اے خداوندا اگر اس حرکت سے یزید کا مقصد یہ ہے کہ مسلمانوں میں فتنہ وفساد کی آگ روشن کرے تو اُس کے خیالات کو اسی پر پلٹ دے اور مسلمانوں کو اُن سے محفوظ رکھے۔

چلتے چلتے یزید مقام الزقاق پہنچا۔ ہذیل بن ظفر یہاں موجود تھے اور بنی قیس کے لوگ بھی یہاں تھے، جب یزید کا قافلہ ان کے قریب سے گزرا تو اُن لوگوں نے اس کا پیچھا کیا اور اُس کا کچھ سامان اور شاگرد پیشہ غلام لوٹ لے گئے۔ مگر پھر ہذیل نے ان لوگوں کو پکڑوا کر اپنے سامنے بلوایا اور سفر سامان وغیرہ واپس کر دیا اور پوچھا کہ بتاؤ تم یزید بن المہلب، یا اس کے خاندان والوں میں سے کسی شخص کے پیچھے کیوں پڑے ہو۔ کیا تمھیں اُن سے کوئی قصاص لینا ہے، بنی قیس بولے کہ جی نہیں ہمیں کوئی قصاص وغیرہ نہیں لینا اس پر ہذیل نے کہا تو بس اب پھر کیا چاہتے ہو۔ وہ بے چارہ جیل خانہ میں پڑا ہوا تھا جب اُسے اپنی جان کا خوف ہوا تو بھاگ نکلا اس میں کیا قباحت ہے واقدی کا یہ بیان ہے کہ یزید بن المہلب حضرت عمر بن عبدالعزیز کی وفات کے بعد ان کی قید سے بھاگ کر گیا۔

## حضرت عمر بن عبدالعزیز کی تاریخ وفات کے بارے میں مختلف روایتوں کا بیان

اسی سال ۱۰۱ ہجری کے ماہ رجب کے ختم ہونے سے پانچ راتیں قبل امیر المومنین عمر بن عبدالعزیز کا انتقال ہوا ایک دوسری روایت سے معلوم ہوتا ہے ماہ رجب ۱۰۱ ہجری کے ختم ہونے میں دس راتیں باقی تھیں کہ آپ کا انتقال ہوا اس کے متعلق ایک بیان یہ کہ آپ کا بروز جمعہ، ابھی ماہ رجب ختم ہونے میں پانچ راتیں باقی تھیں کہ مقام دیر سمعان میں انتالیس سال کچھ ماہ کی عمر اور دو سال پانچ ماہ خلافت کرنے کے بعد انتقال ہوا ہشیم بن واقد کہتے ہیں کہ میں ۷۰ ہجری میں پیدا ہوا تھا اور ۹۹ ہجری کے ماہ صفر کے ختم ہونے میں ابھی دس راتیں باقی تھیں

